# (Step 2)

آپ نے جو فائل ڈاؤنلوڈ کی ہے اس پر ڈبل کلک کریں اور اس کو اسٹریکٹ کر لیں جیسا کہ نیچے والی تصویر میں دکھایا گیا ہے۔




اسٹریکٹ کرنے کے بعد اردو کے نام کا ایک فولڈر آئے گا اس کو کھولئے اس کے اندر دو مزید فولڈر ہوں گے۔



پہلے آپ "کی بورڈ" کا فولڈر کھولیں۔ اس میں "سیٹ اپ" کے نام سے ایک فائل ہو گی اس پر ڈبل کلک کریں۔ فائل نیچے تصویر میں دکھائی گئی ہے۔




اس فائل پر ڈبل کلک کریں گے تو آپ سے پوچھا جائے گا کہ کیا آپ اس کو انسٹال کرنا چاہتے ہیں۔ آپ اس کا جواب "یس" یعنی ہاں میں دیں۔ چند لمحوں میں فائل انسٹال ہو جائے گی اور ایک چھوٹا ڈبہ نمودار ہو گا جو آپ کو یہ بتا رہا ہو گا کہ فائل انسٹال ہو چکی ہے۔

اس کے بعد دوسرا کام اردو کے فونٹ کو انسٹال کرنا ہے یعنی لکھنے کا انداز، اس کو انسٹال کرنے کے لئے آپ واپس پہلے فولڈر میں آکر فونٹ کا فولڈر کھولیں۔



اس میں "جمیل نوری نستعلیق" کے نام سے ایک فائل موجود ہوگی جیسے کہ نیچے تصویر میں آپ دیکھ سکتے ہیں۔




اس فائل پر ڈبل کلک کریں،ایک ڈبہ نمودار ہوگا جس میں سب سے اوپر لکھا ہوگا "پرنٹ" اور "انسٹال"

آپ انسٹال پر کلک کریں۔جیسا کہ نیچے تصویر میں آپ دیکھ سکتے ہیں۔



اس پر کلک کرنے سے ایک ڈبہ آئے گا جو کہ آپ کو انسٹالیشن پراگریس کے بارے میں دکھائے گا۔آپ کے دیکھتے ہی دیکھتے یہ ڈبہ بھی غائب ہو جائے گا۔ جیسے ہی وہ غائب ہو آپ سمجھ لیں کہ فونٹ بھی انسٹال ہو گیا ہے۔انسٹال ہوتے ہی اوپر والی تصویر میں دکھایا گیا "انسٹال" کا بٹن ہلکا پڑ جائے گا۔اب آپ اس اوپر والی فائل کو بھی بند کر دیں۔اب آپ "کنٹرول پینل کھولیں۔ جیسا کہ نیچے والی تصویر میں آپ دیکھ رہے ہیں۔




اس میں سے "چینج کی بورڈ اینڈ ادر ان پٹ میتھڈز" پر کلک کریں۔ جیسا کہ آپ نیچے تصویر میں دیکھ سکتے ہیں۔




"چینج کی بورڈ" پر کلک کرنے سے مندرجہ ذیل ڈبہ آئے گا جس میں آپ کو ڈبے میں دکھائے گئے بٹن پر کلک کرنا ہو گا۔




اس پر کلک کرنے کے بعد ایک ڈبہ آئے گا اس میں سے اردو سلیکٹ کر کے اس میں سے "پاک سائن کی بورڈ" پر چیک لگائیں اور پھر "اوکے" کر دیں۔



اب صرف آپ نے کی سیٹنگ کرنی ہے۔اس کا طریقہ نیچے دیا گیا ہے۔یہاں سے اوپر کو جاتے ہوئے جو دوسری تصویر ہے اس ڈبے میں آجائیں۔جو کہ اب آپ نیچے دیکھ سکتے ہیں۔




اس میں آپ نے باری باری دو کام کرنے ہیں۔پہلے نمبر ایک یعنی "انگلش" کو سلیکٹ کریں اور پھر نمبر تین یعنی "چینج کی سیکوینس" پر کلک کریں۔ ایک ڈبہ آئے گا اس میں نیچے والی تصویر کے مطابق "سیٹنگ" کر کے "اوکے" کر دیں۔



اب آپ نمبر دو یعنی "اردو" کو سلیکٹ کریں اور پھر نمبر تین یعنی "چینج کی سیکوینس" پر کلک کریں۔ اب پھر پہلے جیسا ایک ڈبہ آئے گا اس میں نیچے دی گئی تصویر کے مطابق سیٹنگ کریں اور "اوکے" کر دیں۔




اس سے پہلے موجود ڈبے پر "اپلائی" پر ضرور کلک کریں۔ اس کے بعد سب کچھ بند کر دیں۔

اب آپ کا کام ختم ہو چکا ہے۔ اب آپ اردو لکھ سکتے ہیں۔ صرف چند ایک باتیں یاد رکھیں۔

ایک یہ کہ جب بھی آپ کو کہیں اردو لکھنی ہو آپ کو یہ دو بٹن پہلے دبانے ہوں گے۔

For Urdu:  Ctrl+2

اور جب "انگلش لکھنی ہو تو

For English: Ctrl+1

یہ بٹن دبا لینے کے بعد آپ اردو یا انگلش لکھ سکتے ہیں۔

You can write Urdu in “Paint”, “MS Office” and also in other programs.

جیسے میں نے اردو لکھی ہے اسطرح لکھنے کے لئے آپ کو کسی بھی پروگرام میں فونٹ کو ضرور سلیکٹ کرنا ہو گا۔ اس کے بغیر اردو کی لکھائی ایسی نہیں ہو گی۔ فونٹ کہاں سلیکٹ کیا جاتا ہے یہ آپ نیچے دیکھ سکتے ہیں۔




آپ کے لئے یہ بات حیرانی سے کم نہیں ہو گی کہ یہ کتاب بھی میں نے

Microsoft Word (MS Word)

ہی میں لکھی ہے۔ یہ کتاب لوگوں کے فائدے کے لئے لکھی گئی ہے۔ اس کو آپ اپنی ویب سائٹ پر رکھ سکتے ہیں، لیکن اس میں ردوبدل کرنا چوری اور خیانت کے دائرے میں آتا ہے۔ یہ جیسے ہے اس کو اس طرح رہنے دیا جائے۔


انس احمد

Email: ansahmad@muslim.com